کرتے ہوئے اولین فرصت میں انہیں کوئی فیصلہ کرنا چاہئے۔ بندہ ناچیز نے جو کچھ تحریر کیا اور جہاں کہیں بھی قلم کی سختی اور شدت دکھائی دیتی ہے یہ سب الحب للہ والبغض للہ کے جذبے کے تحت کیا ہے۔ کوئی ذاتی پرخاش نہیں اور جہاں سخت الفاظ میں گرفت کی ہے وہ بھی اس لئے

ع      کہ زہر بھی کبھی کرتا ہے کار تریاقی

وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العلمین۔

✡✡✡✡✡✡✡✡✡✡



مکتبہ رضویہ داتا دربار مارکیٹ، لاہور نمبر ______
فون: 7226193 تاریخ 6-5-ء

محترم مکرم مولانا محمد اشفاق اقبال صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا ارسال کردہ مکتوب موصول ہوا، استفتاء کے جواب کے لئے جامعہ نظامیہ رضویہ کے مفتی صاحب سے رجوع کیجئے فقیر مفتی تو در کنار کسی شمار قطار میں نہیں ہے۔

پیر محمد کرم شاہ صاحب کو راقم نے حکیم محمد موسیٰ امرتسری کی معرفت یہ گزارش کی تھی:

ماہنامہ الرشید، ساہیوال کے دارالعلوم دیوبند نمبر میں آپ کا ایک مکتوب شائع کیا گیا ہے جس کی وجہ سے اہل سنت وجماعت میں بے چینی پائی جاتی ہے، اس کا ازالہ ہونا چاہیے۔

پیر صاحب نے کوئی جواب نہیں دیا اور چند لمحوں کے بعد اٹھ کر چلے گئے

والسلام

محمد عبد الحکیم شرف قادری

